بنتے ہیں۔ بہت سے برتن بنتے بنتے ٹوٹ جاتے ہیں۔ اور پھینک دیئے جاتے ہیں۔ استعمال ہونے کی نوبت ہی نہیں آتی۔ دوسرے مضحکہ خیز اغراض کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ یہی ہمارا حال ہے،

---

وقت گذرتا جاتا ہے اور ہماری عزیز ترین خواہشات کا خون کرتا جاتا ہے۔ تعریف و توصیف کے خواب کو باطل کرتا ہے۔ عشق اور اس کی دلفریب لغزشوں کو بھلا دیتا ہے۔ ایمان اور امید کی بنیادوں کو کھوکھلا کرتا ہے۔ اور معصومیت کے پودے کو پیرہنِ برگ سے عریاں کرتا جاتا ہے۔ کم از کم اسے ہمارے لئے ہمدردی اور رحم چھوڑ دینا چاہئے ہمدردی انسانی خاصہ ہے۔ خدا نہ کرے کہ ہم پرانے دیوتاؤں کے دشمنوں کی طرح پتھر کے بن جائیں۔ ہمیں مصیبت زدہ لوگوں کی غمگساری کرنی چاہئے۔ کیونکہ وہ بلاؤں کا شکار ہو رہے ہیں خوش قسمت لوگوں سے بھی ہمدردی کرنی چاہئے۔ کیونکہ یہ لکھا ہے کہ جو لوگ ہنستے ہیں۔ ان پر مصیبتیں آنے والی ہیں۔ (اناطول فرانس)

# اطالوی

## مسرّت

شاید دنیا میں کسی چیز کا اتنا ذکر نہیں ہوتا جتنا کامیاب زندگی کا مگر بہت کم لوگ ایسے ہیں جو اسے صحیح طور پر جانتے ہیں۔ ہر شخص کا مدعا یہ ہے کہ مسرت حاصل کرے۔ لیکن ہزاروں میں سے کوئی یہ نہیں جانتا کہ مسرت کسے کہتے ہیں۔ ہم اندھا دھند اس کی تلاش کرتے ہیں۔ اور جلدبازی کی وجہ سے بھٹکتے رہتے ہیں۔ اور منزلِ مقصود سے دور جا پڑتے ہیں۔ اسی لئے ہمیں یہ معلوم کر لینا چاہئے کہ ہمارا منتہائے نظر کیا ہے۔ اگر ہم غلطی پر نہیں تو ہمیں روزانہ معلوم ہوتا جائیگا۔ کہ ہماری سعی کس حد تک مشکور ہوئی ہے۔ لیکن ہم گمراہ لوگوں کے ہاؤ ہو سے متاثر ہو کر ان کے پیچھے چل پڑیں تو خاک چھانتے پھریں گے۔ ہمیں اک رہبرِ کامل کی ضرورت ہے۔ کیونکہ یہ سفر نرالا ہے۔ کسی دوسرے سفر میں شاہراہ منزل تک پہنچاتی ہے۔ یا اگر کوئی آدمی راستہ بھول جائے تو عوام اسے ٹھیک راستہ بتا دیتے ہیں۔ لیکن برعکس اس کے اس سفر میں شاہراہ سب سے زیادہ خطرناک ہے۔ اور لوگ بجائے رہبری کے قعرِ ذلت میں گرا دیتے ہیں۔ دنیا کی رسوم کو نہیں بلکہ عقلِ سلیم کو مشعلِ ہدایت سمجھنا چاہئے۔ ہم ایک شکست خوردہ فوج کی طرح ہیں۔ پہلے ایک سپاہی گرتا ہے۔ پھر دوسرا۔ اس پر گرتا ہے۔ پھر تیسرا دوسرے پر گرتا ہے۔ علیٰ ہذا القیاس۔ حتیٰ کہ میدان زخمیوں سے پٹ جاتا ہے غضب یہ ہے کہ ہم دوسروں کی نقل سے تباہ ہوتے ہیں۔ نشاطِ آور زندگی کے سوال کا فیصلہ کثرتِ رائے سے نہیں ہو سکتا ہے۔ نظامِ عالم ایسا نہیں کہ بہترین چیز سے زیادہ آدمی خوش ہوں، عوام فیصلہ نہیں کرتے بلکہ ہر مقولے کو سوچے سمجھے کے بغیر تسلیم کرتے چلے جاتے ہیں۔

دنیا دہی خوشی سے سر پھر جاتا ہے لیکن جب کبھی ایک آدمی ہوش میں آتا ہے تو اسے اس بات کا احساس ہوتا ہے کہ جو اس نے کیا ہے نہ کیا جاتا تو بہتر تھا۔ جس چیز سے وہ ڈرتا تھا۔ حقیقت میں وہ ان تمام سے اچھی تھی۔ جن کے لئے اس نے دعائیں کیں۔

مسرّت وہ نہیں جو دیرپا نہ ہو۔ سکون دماغی توازن کو کہتے ہیں جس میں واقعات کی ندی کے اتار چڑھاؤ سے کوئی فرق نہیں آتا۔ (سینکا)

# جرمنی

## بیداد و تغافل

اُنھوں نے میرا ناک میں دم کر رکھا ہے۔ بعض نے دوستی کی وجہ سے بعض نے دوست بنکر۔ اُنھوں نے میری شراب زندگی کو زہر آلود

کر دیا ہے۔ بعض نے دوست پکڑا اور بعض نے کھلی مخالفت سے۔ مگر وہ جس کے ہاتھوں مجھے سب سے زیادہ تکلیف پہونچی ہے وہ ایسی ہے جس نے نہ مجھے چاہا ہے نہ مجھ سے نفرت کی ہے

(لاسٹنے)

# جاپانی

## سات گیت

(۱)

آہ! شبنم میں چاہتا ہوں کہ زندگی کا گرد و غبار تجھ سے دھولوں

(۲)

سر راہ ایک شخص مسافروں کو دیکھنے کا مشتاق تھا۔ ایک گدھا آیا اور اسے کھا گیا۔

(۳)

اے پیاری چڑیا۔ اُن ننھی ننھی جانوں کو دق نہ کر۔ جو میرے پھولوں میں دکھائی دے رہی ہیں۔

(۴)

ایک تالاب ویرانے میں بے حرکت نظر آتا ہے . . . . . .

کچھ عرصہ تک نہ کوئی آواز آتی ہے نہ پانی میں ہیجان برپا ہوتا ہے۔
یکایک ایک مینڈک اُس میں کود پڑتا ہے۔

(۵)

میدان جنگ میں شگفتہ پھول ہیں۔
یہی ہے جو بیس ہزار بہادروں کا نشان باقی رہ گیا ہے۔

(۶)

جو کبھی نوجوان تھے۔ آج بوڑھے ہو چکے ہیں، ان کے بال سفید ہیں اور لاٹھیوں کا سہارا لئے قبروں کے پاس جھکے ہوئے ہیں

(۷)

اے جھینگر! تیری مسرت ناک آواز سُن کر کسے خیال آسکتا ہے کہ تیری زندگی اتنی تھوڑی ہے۔

(باشو)

# چینی

## تنہائی

میں نے جھونپڑا آبادیوں میں بنایا۔ لیکن مجھے گھوڑوں اور گاڑیوں کی آواز سنائی نہیں دیتی۔

کیا تم سنو گے کہ یہ کیونکر ممکن ہے؟

جو شخص دنیا سے دل لگاتا ہے آبادیوں میں بھی صحرا پیدا کر لیتا ہے۔ میں پھول چنتا ہوں۔ یا دور کی پہاڑیوں پر نظر جما کر کھڑا رہتا ہوں

جب اندھیرا چھا جاتا ہے تو کوہسار کی ہوا تازہ اور فرحت بخش ہوتی ہے۔ پرندوں کے جوڑے واپس آشیانوں میں آتے ہیں۔ یہ تمام چیزیں معنی خیز ہیں۔ لیکن جب ہم اُنھیں لحاظ کا جامہ پہنانا چاہتے ہیں تو یکایک جواب دے دیتی ہیں۔

(ثاؤ جاین)

# انگریزی

## مشین

تجل کو میں مدت سے جانتا ہوں۔ لیکن میں یقین سے نہیں کہہ سکتا کہ اس کی دیوانگی کس دن سے شروع ہوئی۔ آج دو ماہ ہوتے ہیں کہ

میں اور وہ لاہور اسٹیشن کے پلیٹ فارم پر چہل قدمی کر رہے تھے۔ کہ فرنٹیر میل کا شاندار انجن شاں شاں کرتا ہوا داخل ہوا۔ تجمل نے میرا بازو زور سے دبایا۔ اور گاڑی کھڑے ہونے کے بعد بھی پھٹی پھٹی آنکھوں سے انجن کی طرف دیکھتا رہا۔ پھر بولا

"خوفناک۔ بہت ہی خوفناک۔ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا اس ہیبت مشین کا ہر پہیہ حقیر انسان کو کچلنے کے لئے بیتاب ہے"۔

میں نے ہنس کر پوچھا۔

تو مشین میں جان ہوتی ہے؟ مشین سوچتی بھی ہے؟

تجمل نے میری طرف حیرت سے دیکھا۔

"یہ آپ نے کیا ارشاد فرمایا۔ مشین تو زندگی کا مظہر ہے۔ زندگی نام ہی حرکت کا۔ اور مشین تو سراپا حرکت ہے۔ وہ زندگی سے کس طرح خالی ہوسکتی ہے"۔

میں خاموش ہو گیا۔ تجمل ایک مشہور و معروف سائنس داں تھا۔ اُس کے آگے معمولی انسانوں کو زبان کھولنے کی کیا جرأت ہو سکتی تھی۔

واپسی پر ہم ایک کارخانہ کے قریب سے گذرے۔ مشینوں کی گڑگڑاہٹ سُنکر تجمل چونکا۔ اور وحشت زدہ نظروں سے اِدھر اُدھر دیکھنے لگا۔ میں نے پوچھا۔

"خیر باشد۔ کیا بات ہے"۔

"ان جنوں کی گفتگو سُن رہا ہوں"

میں نے حیرانی سے پوچھا "کون سے جن"

"یہی جو مزدوروں کی جان کے پیاسے ہیں۔ مشینیں۔ جاندار مہیب۔ خوفناک اور ظالم مشینیں"۔

اب مجھے معلوم ہوا۔ اُس کا دماغ خراب ہو گیا تھا۔

اس کے بعد کچھ عرصہ تجمل سے ملاقات نہیں ہوئی۔ دوستوں کے ذریعہ معلوم ہوا کہ وہ کسی نئی ایجاد کی فکر میں ہے۔ آخر ایک دن صبح کے وقت میں اس کے گھر گیا تو وہ اپنے عمل گاہ میں موجود تھا۔ اُس کے سامنے شطرنج کی بساط تھی۔ اور مقابل میں ایک انسان نما مشین تھی، جو شطرنج کھیل رہی تھی۔ اس کا قد معمولی انسان کے برابر تھا۔ لیکن چوڑائی میں مشین انسان سے تگنی تھی۔ موٹے موٹے ہاتھ سر کی جگہ ایک مربع لوہے کی تختی تھی۔ جس پر بڑی بڑی آنکھیں بنی ہوئی تھیں۔ چال چلتے وقت اس مشین کے اندر سے گڑگڑاہٹ کی آواز آتی تھی۔ جب شہ کہنا منظور ہوتا تھا تو مشین اپنا سر ہلاتی تھی۔

میں حیرانی سے یہ منظر دیکھ رہا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ پہلے بھی ایسی مشینیں بنائی گئی ہیں۔ جو انسان کی طرح کام کاج کرتی تھیں۔ لیکن ایسی سوچنے والی مشین جو شطرنج جیسے دماغی کھیل میں مصروف ہو سکے ایک نئی بات تھی۔

یکایک تجمل نے مڑ کے میری طرف دیکھا۔ اور شہ مات کہکر اُٹھ کھڑا ہوا۔ میں نے دیکھا کہ مشین کی مصنوعی آنکھوں میں ایک چمک سی پیدا ہوئی اور اس کے بعد اُس کا تمام بدن جنبش میں آیا۔ میں دروازے کی طرف دوڑا۔ مشین نے اپنے آپ کو بڑی گڑگڑاہٹ کے ساتھ تجمل پر گرا دیا۔

خوف کے مارے میرے بدن کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ میں بے اختیار باہر بھاگا۔ ابھی تک کمرے میں سے خوفناک چیخوں اور مشینری کی گڑگڑاہٹ کی آواز آ رہی تھی۔

دوسرے دن مجھے ہسپتال میں ہوش آیا مجھے بتایا گیا کہ تجمل بالکل کچلا ہوا پایا گیا۔ مشین کونے میں موجود تھی اس کے منہ پر شیطنت کا سا رنگ تھا

(ماخوذ)

# شعر کی تخلیق

شاعر کو اپنے موضوع کے لئے دور نہیں جانا پڑتا۔ اُس کے مضامین خود اُس کے دل میں اور اس کے آس پاس ہیں۔ اس کے لئے خیالات کی دنیا اصلی دُنیا سے دور نہیں ہے۔ بلکہ اسی میں شامل ہے۔ وہ شاعر کہلانے کا اسی وجہ سے مستحق ہے کہ اُسے اس بات کا احساس ہے۔ جہاں کہیں آسمان کی نیلی چھت ہے۔ اور اس کے نیچے گناہ و ثواب کے ہنگامے برپا ہیں۔ جہاں کہیں شادی و غم کی کشمکش ہے۔ شاعر کے جذبات میں تلاطم نمودار ہوتا ہے۔

کیا ہر جاں بلب مریض کے کمرے میں ایک الم انگیز ڈرامے کا آخری منظر دکھائی نہیں دیتا؟ خواہ ایک دہقان دم توڑ رہا ہو۔ یا ایک چیونٹی مر رہی ہو۔ شاعر کے دل کو ٹھیس لگتی ہے۔

کیا شادی بیاہ آج کل نہیں ہوتے؟ ہوتے ہیں اور آئے دن ہوتے رہتے ہیں۔ پھر یہ شکایت کس طرح بجا ہو سکتی ہے کہ سرد انگیز

ڈرامے زندگی میں نہیں ہوتے؟ کیا انسان اتنے سنجیدہ ہو گئے ہیں کہ انہیں ہنسی سے نفرت ہو گئی ہے؟ نہیں فطرتِ انسانی رہتی دُنیا تک نہیں بدلیگی۔ لیکن شاعر کو اُس کے مطالعہ کے لئے آنکھیں کھولنی چاہئیں

(کارلائل)

## جرمنی

### رات

رات کے وقت میں بے اختیار اس خیال سے بیدار ہو جاتا ہوں کہ اسی وقت ایک جہاز سمندر کی لہروں کو چیرتا ہوا کنارے سے آلگا ہے ایک سرخ روشنی جھلک رہی ہے۔ ایک خوبصورت نامعلوم نازنین درد و کرب سے کروٹیں بدل رہی ہے۔ میرا دیرینہ رفیقِ وطن سے دور سمندر میں غرق ہو رہا ہے۔ اور میری ماں تنہا بیٹھی ہوئی میرا نام آہستہ آہستہ لے رہی ہے۔ (ہرمن ہیس)

### شاعر

گھر کی چھت سے ستارے نظر آتے تھے۔ صحن میں اتنا شور تھا کہ خدا کی پناہ۔ ! گھر کیا تھا۔ بھڑوں کا چھتا تھا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ادھر اُدھر چوہے بھی دوڑتے پھرتے تھے۔ پاس ہی ایک شراب خانہ بھی تھا ۔ ۔ ۔ یہاں بے کسی تھی۔

اس گھر میں ایک مریض لیمپ کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ دنیا اُس پر ہنستی تھی۔ لیکن وہ دن کے وقت دل خوش کن خواب دیکھتا تھا۔ اور رات بھر غیر فانی اشعار کہتا تھا۔

اس تنگ گھر میں صرف ایک بستر تھا۔ یا ایک بنیڈ کہ صرف سانس لینے کی جگہ تھی۔ وہ غربت اور کس مپرسی کی حالت میں تھا جس طرح سیکڑوں برس پہلے ناصرہ میں ایک اللہ کا بندہ دن کاٹتا تھا۔

دنیا جو عروسِ ہزار داماد ہے۔ اُسے طعنے دیتی تھی۔ اسے ناکارہ اور دیوانہ کہتی تھی۔ لیکن جب وہ حیرت سے اپنے شعر پڑھتا تھا تو زہر آلود دنیا کی قدم پر سے ہٹ جاتی تھی۔

اس کا لباس تار تار تھا۔ اس کی خشک روٹی میں ایک ہمسایہ کا حصہ بھی شامل تھا۔ شاعر آہیں بھرتا تھا۔ اور کہتا تھا "آہ! شاعری" یہ کہکر وہ شکوۂ ایام ختم کر دیتا تھا۔

اسی طرح وہ شدتِ مرض میں رات کے وقت لیمپ کے پاس بیٹھا رہتا تھا۔ اور غیر فانی اشعار کہتا تھا۔

وہ دنیا کی پروا نہیں کرتا تھا۔ اور دن کے وقت خواب دیکھتا تھا

(آرنو ہالز)